# اختلاف نہیں

عن ابن مسعودؓ قال : سمعتُ رجلاً قرأ وسمعتُ النبی صلی اللہ علیہ وسلم یقرأُ خلافہا ۔ فجئتُ بہ النبیّ صلی اللہ علیہ وسلم فاخبرتُہ ۔ فعرفتُ فی وجہہ الکراہیۃَ فقال : کلاکما محسن ۔ فلا تختلفوا ۔ فانّ من کان قبلکم اختلفُوا فہلکو ۔ (رواہ البخاری)

مشکوٰۃ المصابیح ، الجزء الاول ، صفحہ ۶۷۷

حضرت عبد اللہ بن مسعودؓ کہتے ہیں کہ میں نے ایک شخص کو سنا ۔ وہ قرآن پڑھ رہا تھا ۔ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو میں نے اس کے خلاف پڑھتے ہوئے سنا تھا ۔ میں اس آدمی کو لے کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا اور آپ کو خبر دی ۔ میں نے دیکھا کہ آپ کے چہرہ پر ناپسندیدگی کے آثار ظاہر ہو گئے ہیں ۔ آپ نے فرمایا کہ تم دونوں ٹھیک پڑھ رہے ہو ۔ پس تم لوگ اختلاف نہ کرو ۔ کیوں کہ تم سے پہلے کی امتوں نے اختلاف کیا اور پھر وہ ہلاک ہو گئیں ۔

قرآن کو پڑھنے کے معاملہ میں یہ اختلاف کس قسم کا تھا ، اس کو سمجھنے کے لیے بطور مثال اس اختلاف کو دیکھا جا سکتا ہے جو موجودہ زمانہ میں سورہ فاتحہ میں " الضالین " کی قرأت کے بارہ میں برپا ہے ۔ اس قسم کے اختلاف کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہلاکت کا سبب قرار دیا ۔

لفظی فرق یا جزئی اختلاف پر جھگڑنا سراسر بے دینی ہے ، خواہ وہ دین کے نام پر کی جا رہی ہو ۔ جب کسی قوم میں روح دین ختم ہو جاتی ہے تو اس کے اندر الفاظ اور جزئیات والے اختلاف پیدا ہو جاتے ہیں ۔ یہ ایک بے حد تشویشناک علامت ہے ۔ اس قسم کی چیزوں پر ہنگامے قوم کی زندگی کا ثبوت نہیں ہیں بلکہ وہ اس کی موت کا اعلان ہیں ۔ اس سے بڑا نادان اور کوئی نہیں جو اس قسم کے اختلافی ہنگاموں کو قوم کی زندگی کی علامت سمجھ لے ۔

جزئی اور غیر بنیادی امور میں اختلاف کو برداشت کرنا ہی اتحاد کا واحد ذریعہ ہے ۔

# ایک سفر

بنگلور جنوبی ہند میں واقع ہے اور وہ ہندستان کا چھٹا سب سے بڑا شہر ہے۔ وہ ۱۸۳۰ء سے کرناٹک کا انتظامی مرکز ہے۔ یہاں کا موسم ہمیشہ معتدل رہتا ہے۔ شہر کی آبادی تقریباً ۳۰ لاکھ ہے جس میں دس فی صد سے کچھ کم مسلمان ہیں۔

بنگلور کے لیے میرا پہلا سفر غالباً ۱۹۵۰ میں ہوا تھا۔ اس وقت میں اپنے بڑے بھائی عبدالعزیز خاں صاحب کے کارخانہ لائٹ اینڈ کمپنی لیمٹڈ (قائم شدہ ۱۹۴۴) سے وابستہ تھا۔ اور کارخانہ کی ضرورت کے تحت اعظم گڈھ سے بنگلور گیا تھا۔ بنگلور میں میرا قیام "باسط سرائے" میں تھا۔ یہ ایک نہایت صاف ستھرا مسافر خانہ تھا جو رعایتی کرایوں پر مسافروں کو ٹھہرنے کے لیے کمرہ دیا کرتا تھا۔

اس سفر کا ایک واقعہ مجھے اب تک یاد ہے۔ میرا ایک مزاج یہ ہے کہ میں ہر بات کو خود جاننا چاہتا ہوں۔ کسی بات کو میں اسی وقت مانتا ہوں جب کہ وہ میری ذاتی دریافت بن چکی ہو۔ اپنے اس مزاج کی وجہ سے میں نے بڑی بڑی تکلیفیں اٹھائی ہیں اور بہت زیادہ مصیبتیں برداشت کی ہیں۔

اس لمبے سفر کے دوران میرے اندر ایک ایسا تجربہ کرنے کا خیال پیدا ہوا جس کو میں اپنے گھر پر رہ کر نہیں کر سکتا تھا۔ وہ یہ کہ میں اس بات کا اندازہ کروں کہ میں زیادہ سے زیادہ کتنی دیر تک بھوکا رہ سکتا ہوں۔ چنانچہ سفر کی حالت میں میں نے اس پر عمل شروع کیا۔ ٹرین اسٹیشنوں پر رکتی۔ لوگ پلیٹ فارم پر اتر کر کھاتے پیتے۔ میں نہایت اطمینان کے ساتھ انھیں دیکھتا مگر خود کچھ نہ کھاتا۔ واضح ہو کہ میرا یہ فاقہ سراسر اختیاری تھا۔ کیوں کہ اس وقت بھی میری جیب میں کافی روپیہ موجود تھا۔

ایک وقت گزرا، دوسرا وقت گزرا، تیسرا وقت گزرا۔ اسی طرح ایک کے بعد ایک کئی وقت گزرتے رہے۔ اور میں نے کھانے کی قسم کی کوئی چیز اپنے منہ میں نہ ڈالی۔ یہاں تک کہ وہ وقت آیا جب کہ مجھے بے حد کمزوری محسوس ہونے لگی۔ ایک بڑے اسٹیشن پر گاڑی رکی، پلیٹ فارم

پر اترا۔ کچھ لوگ ریلوے اسٹیشن کے کینٹین کی طرف جا رہے تھے۔ میں بھی اس طرف چل پڑا۔ اور کینٹین کے اندر داخل ہو گیا۔ اس کے بعد جو کچھ پیش آیا اس کا صحیح علم مجھے اس وقت ہوا جب کہ میں بنگلور پہونچ چکا تھا۔

بنگلور میں میں کسی سڑک پر چل رہا تھا کہ اچانک ایک شخص نے میرے کندھے پر ہاتھ رکھتے ہوئے مجھے مخاطب کیا۔ میں نے مڑ کر دیکھا تو وہ میرے لیے ایک اجنبی شخص تھا۔ اس نے میری حیرت کو دور کرتے ہوئے کہا کہ میں نے آپ کو اس وقت دیکھا تھا جب کہ آپ فلاں ریلوے اسٹیشن کے کینٹین میں تھے۔ میں بھی اسی ٹرین سے سفر کر رہا تھا اور اس وقت اس کینٹین میں موجود تھا۔ اس نے کہا کہ آپ جب کینٹین کے اندر داخل ہوئے تو آپ ڈگمگا رہے تھے۔ اور بھری ہوئی کرسیوں پر لوگوں کے اوپر بیٹھ رہے تھے۔ آخر کار ایک شخص نے آپ کو پکڑ کر ایک خالی کرسی پر بٹھایا۔ اس کے بعد آپ کی میز پر کھانا رکھا گیا تو آپ نے کچھ کھایا اور کچھ چھوڑا اور پھر کوئی بڑا نوٹ دے کر واپس جانے لگے۔ اس وقت کینٹین والے نے روک کر آپ کو بقیہ پیسے ادا کیے۔

یہ قصہ بتانے کے بعد مذکورہ آدمی مسکرایا۔ اس نے کہا کہ "ہم لوگ اس وقت یہ سمجھے کہ آپ پیئے ہوئے ہیں اور اس کی وجہ سے اپنے ہوش میں نہیں ہیں"۔ میں نے اس آدمی سے کچھ نہیں کہا مگر میں جانتا تھا کہ اصل وجہ کیا ہے۔ اصل واقعہ یہ تھا کہ مسلسل فاقہ کی وجہ سے مجھے چکر آگیا تھا اور آنکھوں کے سامنے اندھیرا چھا جانے کی وجہ سے مجھے کچھ دکھائی نہیں دے رہا تھا۔

بنگلور کے لیے میرا دوسرا سفر فروری ۱۹۷۰ میں ہوا۔ اس وقت مجھے "دینی تعلیمی سمینار" میں صدر کی حیثیت سے بلایا گیا تھا۔ اس موقع پر بنگلور میں میری کئی تقریریں ہوئی تھیں۔ اس سفر کی تفصیلی روداد اسی زمانہ میں ہفت روزہ (الجمعیۃ دہلی) ۸ مارچ، ۲۰ مارچ، ۲۷ مارچ ۱۹۷۰ میں شائع ہوئی تھی۔ ایک تقریر میں میں نے کہا تھا:

جنوبی ہند کا علاقہ ابھی تک اس فرقہ وارانہ تشدد سے محفوظ ہے جو شمالی ہند کے علاقہ میں عام طور پر دکھائی دیتا ہے۔ یہ فرق ظاہر کرتا ہے کہ قدرت نے جنوبی ہند کے رہنے والوں کے لیے ایک امکان مقدر کیا تھا جس کو انھوں نے اب تک استعمال نہیں کیا۔ مجھے ایسا محسوس

ہوتا ہے کہ جس طرح ۱۹۴۷ سے پہلے آزادی کی لڑائی میں قائدانہ رول شمالی ہند کے لیے مقدر تھا
سی طرح ۱۹۴۷ کے بعد ملک کی نئی تعمیر کے سلسلہ میں قائدانہ رول جنوبی ہند والوں کے لیے
مقدر ہے۔ کیوں کہ اپنے حقیقت پسندانہ مزاج اور غیر اختلافی روایات کی بنا پر وہی اس طرح
کے تعمیری کام کے لیے زیادہ موزوں ہیں۔ مجھے یہ دیکھ کر دکھ ہوتا ہے کہ جس طرح اس علاقہ کے
غیر مسلم اپنی مخصوص حیثیت کا شعور نہیں رکھتے اسی طرح اس علاقہ کے مسلمان بھی اپنی
ذمہ داریوں سے غافل ہیں۔ حقیقت یہ ہے کہ یہاں آپ کو جو مواقع حاصل ہیں ان سے فائدہ
اٹھا کر آپ پورے ملک کے لیے روشنی کا مینار بن سکتے ہیں۔ جنوبی ہند کے مسلمانوں کو وہ چیز
حاصل ہے جس سے شمالی ہند کے مسلمان اپنے کو محروم محسوس کرتے ہیں۔ اور وہ احساس تحفظ
(Sense of security) ہے۔ یہ چیز جو یہاں آپ کو حاصل ہے اس کو جانیے اور اس کو
استعمال کیجئے۔ اس طرح آپ پورے ملک کے مسلمانوں کو نیا حوصلہ دینے کا ذریعہ بن
سکتے ہیں۔ (الجمعیۃ ویکلی ۶ مارچ ۱۹۷۰)

بنگلور کے لیے میرا تیسرا سفر ستمبر ۱۹۸۳ میں ہوا۔ یہ سفر حلقۃ الرسالہ کی دعوت پر
تھا۔ اس سفر کی رپورٹ ماہنامہ الرسالہ مارچ ۱۹۸۴ میں شائع ہو چکی ہے۔

میرا چوتھا سفر عالمی مذہبی کونسل (Council for the World's Religions)
کی دعوت پر ہوا۔ یہ مختلف مذاہب کی ایک بین اقوامی کونسل ہے جس کا صدر دفتر نیویارک
(امریکہ) میں ہے۔ اس کے تحت بنگلور میں ایک کانفرنس ہوئی۔ اس میں مختلف مذاہب کے
نمائندے شریک ہوئے۔ اس کانفرنس کا موضوع بحث یہ تھا:

Religious Harmony: Problems and Possibilities

اس کانفرنس کے موقع پر مجھے مقالہ پیش کرنے کی دعوت دی گئی تھی، اسی سلسلہ میں میرا
یہ سفر ہوا۔ کانفرنس کے موقع پر میں نے جو مقالہ (انگریزی) پیش کیا۔ اس کا عنوان تھا
داعی کی اخلاقیات:

Missionary Ethics

یہ مقالہ ان شاء اللہ الرسالہ انگریزی میں شایع کر دیا جائے گا۔

۲۶ جون ۱۹۸۶ کو انڈین ایرلائنز کی فلائٹ نمبر ۴۰۳ کے ذریعہ دہلی سے بنگلور کے لیے روانہ ہوا۔ ابتدائی مراحل سے گزر کر جہاز کے سامنے پہونچا تو دیکھا کہ ایک بہت بڑا ٹینکر جہاز کے پاس کھڑا ہوا ہے اور مشین کے ذریعہ پٹرول کا ذخیرہ جہاز کی ٹنکی میں پمپ کر رہا ہے۔ جیسے ہی جہاز کا ایندھن ختم ہوا، ایرپورٹ کا انتظام فوراً اس کی مدد کے لیے آپہونچا۔

یہ منظر دیکھ کر دل بھر آیا۔ بے اختیار آنکھوں میں آنسو آ گیے۔ میں نے کہا کہ خدایا، میں قبل از وقت بوڑھا ہو گیا۔ میری طاقت ختم ہو گئی۔ تو میری مدد کے لیے آجا۔ میرے اندر دوبارہ طاقت کا خزانہ بھر دے۔ تاکہ میں تیرے دین کی خدمت کر سکوں۔

میں انھیں جذبات میں گم تھا کہ ڈاکٹر اوصاف علی صاحب سے ملاقات ہوئی۔ وہ بھی اسی جہاز سے بنگلور جارہے تھے۔ انھوں نے ایک فرانسیسی مصنف کا قصہ بتایا جو تقریباً مفلوج ہے۔ مگر اسی حالت میں اس نے تین اعلیٰ کتابیں لکھ ڈالی ہیں۔ ڈاکٹر اوصاف علی صاحب کی ملاقات اس فرانسیسی مصنف سے ہوئی تو اس نے کہا کہ جب میں لکھنے کی میز پر بیٹھتا ہوں تو مجھے ایسا لگتا ہے کہ میں ۳۵ سال کا ایک جوان ہوں۔ یہ واقعہ بتا کر ڈاکٹر اوصاف علی صاحب نے کہا: حقیقت یہ ہے کہ آدمی اپنی قوت ارادی (Will power) کے ذریعہ کام کرتا ہے نہ کہ قوت جسمانی کے ذریعہ۔

۳۳ ہزار فٹ کی بلندی پر پرواز کرتا ہوا ہمارا جہاز ڈھائی بجے دن میں بنگلور پہونچا۔ کانفرنس کے منتظمین نے قیام کا انتظام ویسٹ اینڈ ہوٹل (West End Hotel) میں کیا تھا۔ میرے کمرہ کا نمبر ۱۴۱۹ تھا۔ یہاں میں ۲۶ جون سے ۳۰ جون ۱۹۸۶ تک مقیم رہا۔

بنگلور اپنی سرسبزی اور معتدل آب و ہوا کی وجہ سے بہت مشہور ہے۔ مگر صنعتوں کی کثرت نے پچھلے برسوں سے یہاں دو مسئلے پیدا کر دیئے ہیں۔ پانی کی کمی اور بجلی کی کمی۔ اس دنیا میں ہر ترقی کے ساتھ ایک غیر ترقی لگی ہوئی ہے۔ یہ دونوں کچھ اس طرح جڑے ہوتے ہیں کہ ان کو ایک دوسرے سے الگ نہیں کیا جا سکتا۔ اس حقیقت کو ہیولاک ایلیس (Havelock Ellis) نے ان لفظوں میں بیان کیا ہے:

What we call progress is the exchange of one nuisance for another.

جس چیز کو ہم ترقی کہتے ہیں وہ اس کے سوا اور کچھ نہیں کہ ایک ناخوش گواری کا دوسری ناخوش گواری سے تبادلہ ہے۔

ہوٹل کے ایک بند کمرے سے مسلسل شور کی آوازیں آرہی تھیں۔ تالیاں بجانا، زور زور سے چلانا، باہر تک سنائی دے رہا تھا۔ یہ ایک عجیب وغریب تجربہ تھا۔ ابتداءً میں سمجھا کہ کچھ لوگ شراب پی کر مدہوش ہیں اور مدہوشی میں چیخ پکار کر رہے ہیں۔ جب بہت دیر تک سلسلہ جاری رہا تو میں نے ہوٹل کے ایک کارکن سے پوچھا کہ اس کمرہ میں اتنا زیادہ شور کیوں ہو رہا ہے۔ وہ میرے سوال پر مسکرایا اور پھر بولا: یہاں سیاست دانوں (Politicians) کو ٹریننگ دی جارہی ہے۔ اب میری سمجھ میں آیا کہ کیا وجہ ہے کہ ہندستان پروفشنل سیاست دانوں سے بھر گیا ہے۔

یہاں ایک صاحب نے بتایا کہ ڈاکٹر اسماعیل فاروقی کو قتل کر دیا گیا۔ وہ امریکہ (فلاڈلفیا) میں رہتے تھے اور نہایت قابل آدمی تھے۔ تاہم وہ فلسطینی تھے اور فلسطین کے مسئلہ پر آزادانہ اظہار خیال کرتے تھے۔ مئی ۱۹۸۶ میں ایک روز اچانک دو آدمی ان کے گھر میں داخل ہوئے۔ ان کے ہاتھ میں آرا تھا۔ انھوں نے ڈاکٹر اسماعیل اور ان کی امریکی بیوی کی گردن پر آرے چلا کر انھیں ذبح کر ڈالا اور بھاگ گئے۔ اغلب ہے کہ یہ یہودیوں کی کارروائی تھی۔ انھوں نے پروفشنل مجرموں کے ذریعہ انھیں قتل کروادیا۔ ڈاکٹر اسماعیل فاروقی سے میری ملاقات کوالالمپور میں جولائی ۱۹۸۴ میں ہوئی تھی۔

آج کل کی دنیا میں سیاست سے لے کر مجرمانہ قتل تک ہر چیز پروفیشن (پیشہ) بن گئی ہے۔ پیشہ ور لوگ سیاست چلاتے ہیں اور پیشہ ور لوگ ہی جرائم کرتے ہیں۔

بنگلور کا یہ اجتماع کوئی عوامی نوعیت کا اجتماع نہیں تھا۔ یہ دراصل "دکاترہ" کی ایک کانفرنس تھی۔ مختلف مذاہب کی منتخب شخصیتیں دو درجن کی تعداد میں جمع ہوئیں۔ ان کا تعلق عیسائیت، ہندوازم، بدھزم، جین ازم، سکھ ازم، پارسیت اور اسلام سے تھا۔ ہر آدمی نے متعین موضوع پر ایک مقالہ پیش کیا۔

## COUNCIL FOR THE WORLD'S RELIGIONS
## 1986
## Participant Address List

Dr M.Wahiduddin Khan
The Islamic Centre
C-29Nizamuddin West
New Delhi, 110 013
India
Office: 611128

Dr. N. B. Mahadevappa
Department of Philosophy
Karnatak University
Dharward, 580 003
Karnataka
India

Dr. A. Ramamurthy
17, Andrew's Pali
Santiniketan, 731 235
West Bengal
India

Dr K.L. Seshagiri Rao (Convener)
1907 Swanson Drive
Charlottesville, VA 22901
Home: (804) 924-6720

Dr.Indira Rothermund
Center for Development Studies And Activities
994/4 Hanuman Mandir Path
Poona, 411 016
India
Home: 52309
Office: 51826

Professor Shahab Sarmadee
Center of Advanced Study,Department of History
Aligarh Muslim University
Aligarh, U.P. 202 001
India
Home: 6756
Office: 5546

Dr Avtar Singh
Head Department of Philosophy
Punjabi University
Patiala, Punjab 147 002
India
Office: 73261 ext. 86

Dr Wazir Singh
Head Dept.of Religious Studies
Punjabi University
Guru Gobind Singh Bhavan
Patiala, Punjab 147 002
India
Office : 73261/88

Dr Syed Ausat Ali
Indian Institute of Islamic Studies
Panchkuin Road
New Delhi, 110 001
India
Home: 643-3561
Office: 643-9685

Reverend Dr Anand Spencer
Department of Religious Studies
Punjabi University
Guru Gobind Singh Bhavan
Patiala, Punjab 147 002
India

Professor G.S. Talib
80-B Model Town
Patiala, Punjab
India
Home: 77297

Dr S.G. Tulpule
952 Sadashiv Peth
Poona, 411 030
Maharashtra
India
Home: 443014

Professor R.I. Umarani
D-4 Pavatenagar
Karnatak University
Dharwad, 580 003
Karnataka
India

Dr Rajendra D Verma
A1/21 Azad Apartments
Shri Aurbind Marg
New Delhi, 110 016
India
Office: 669077

Dr M Darrol Bryant
5 Park Avenue West
Elmira, Ontario N3B 1K9
Canada
Home: (519) 669-5321
Office: (519) 884-4400

Dr Antony K Chirappanath
Department of Gandhian Studies
and Peace Research
Karnatak University
Dharwad, Karnataka 580 003
India
Office: (9) 8194 ext 41

۲۶ جون کی شام کو پہلی نشست ہوئی۔ اس نشست میں تعارف وغیرہ ہوا۔ باری باری ہر ایک شخص نے اپنا تعارف اور اپنے تجربات پیش کیے۔ اظہار خیال کی زبان صرف انگریزی تھی۔ متنوع تجربات نے اس مجلس کو کافی دل چسپ بنا دیا۔

ڈاکٹر راجندر ورما نے بتایا کہ میں ایک مذہبی ہندو گھرانے میں پیدا ہوا۔ مگر تعلیم کے زمانہ میں غیر مذہبی قسم کا انسان بن گیا۔ اس کے بعد دوبارہ جس چیز نے مجھے مذہب کی طرف لوٹایا وہ شاعری تھی۔ انھوں نے بتایا کہ میں مزید تعلیم کے لیے انگلینڈ گیا۔ وہاں میں نے ٹی ایس ایلیٹ کو پڑھا۔ ٹی ایس ایلیٹ ایک صوفی قسم کا شاعر ہے۔ وہ اپنے اشعار میں بار بار ویدانت کا حوالہ دیتا ہے۔ ہندستان میں میں ویدانت سے دور ہو چکا تھا مگر انگلینڈ میں ٹی ایس ایلیٹ نے مجھے دوبارہ ویدانت سے قریب کر دیا۔

میرا خیال ہے کہ یہی معاملہ ہر مذہب کا ہے۔ اپنے مذہب کا اعتراف دوسروں کی زبان سے سننا ہر ایک کو بہت متاثر کرتا ہے۔ خاص طور پر اس وقت جب کہ یہ دوسرا شخص ترقی یافتہ قوم سے تعلق رکھتا ہو۔ مسلمانوں کی نسبت سے کرنے کا ایک اہم کام یہ ہے کہ غیر مسلموں نے اسلام کے اعتراف میں جو کچھ لکھا ہے ان کو جمع کر کے شائع کیا جائے۔ یہ ایک نہایت قیمتی ذخیرہ ہے جو مختلف عالمی زبانوں میں موجود ہے۔ اسی کے ساتھ نومسلموں نے اسلام قبول کرنے کے بعد اپنے جو تاثرات لکھے ہیں وہ بھی بے حد قیمتی ہیں۔ ان کو اگر جمع کر کے شائع کیا جا سکے تو دعوتی نقطۂ نظر سے نہایت جاندار لٹریچر تیار ہو جائے گا۔

اس کانفرنس میں دو ملکوں کے پروفیسر صاحبان شریک تھے۔ امریکہ اور ہندستان۔ امریکی پروفیسر مقابلۃً زیادہ متحرک نظر آئے۔ اس سلسلہ میں ایک دل چسپ واقعہ سنیے۔ کانفرنس کا انتظام اس طرح تھا کہ ایک بڑے ہال کے درمیان بہت سے میز چوکھٹے کی شکل میں بچھائے گیے تھے۔ ان کے درمیان خالی جگہ تھی اور اس خالی جگہ کے بیچ میں کچھ گملے رکھے ہوئے تھے۔ ایک بار ایسا ہوا کہ مائک کے تار سے ٹکرا کر ایک گملا گر گیا۔ اگلے لمحہ میں نے دیکھا ایک سفید فام امریکی گملے کے پاس موجود ہے اور اس کو دوبارہ سیدھا کر کے اپنی جگہ پر رکھ رہا ہے۔ میں سوچنے لگا کہ وہ کس طرح اندر داخل ہوا۔ کیوں کہ گملے کے چاروں طرف میزوں کی چوکور دیوار بنی

ہوئی تھی اور اس میں کہیں " دروازہ " نہ تھا۔ یہ راز اس وقت کھلا جب مذکورہ امریکی اپنا کام کر کے واپس ہوا۔ اس نے اپنی میز کے نیچے سے اکڑوں حالت میں اندر جانے کا راستہ نکالا تھا۔

قدیم طرز کے علماء کے اجتماع میں آپ شرکت کریں تو ہر شخص اس طرح بولے گا گویا اس کو حقیقت کا آخری علم حاصل ہے۔ مگر جدید طرز کے اہل علم کا معاملہ اس سے بالکل مختلف ہوتا ہے ان کے اجتماع میں ہر آدمی اپنے کو گھٹا کر پیش کرتا ہے۔ یہ دور جدید کا اسلوب ہے۔ چنانچہ یہاں بولنے والوں کی زبان سے بار بار اس طرح کے فقرے سننے میں آئے:

I may be wrong.
I dont know whether I am correct.

کانفرنس کا انتظام بہت اچھا تھا۔ اس کی تمام فنی تفصیلات امریکہ (نیویارک) میں طے کی گئی تھیں۔ چنانچہ فنی اور عملی پہلوؤں کے اعتبار سے وہ معیاری حد تک منظم تھی۔ مگر کانفرنس میں چوں کہ ہندستان کے لوگ بھی شریک تھے اس لیے بار بار اس میں " ہندستانیت " کا اظہار ہوتا تھا۔ مثلاً اظہار خیال میں لوگ حدود کی پابندی بہت کم کرتے تھے۔ چنانچہ اکثر ایسا ہوتا تھا کہ کسی شخص کو اظہار خیال کی دعوت دیتے ہوئے صدر کو یہ کہنا پڑتا تھا:

Please be brief and pointed.

براہ کرم مختصر بولیے اور موضوع پر بولیے۔

اس کانفرنس میں مختلف مذاہب کے تقریباً دو درجن افراد شریک ہوئے۔ ہر آدمی نے کسی متعین موضوع پر ایک مقالہ تیار کیا تھا۔ کارروائی کی صورت یہ تھی کہ ہر آدمی نے اولاً اپنا مقالہ کانفرنس کے امریکی دفتر میں بھیج دیا۔ وہاں منظور ہونے کے بعد مقالات کی فوٹو کاپی تیار کی گئی اور تمام شرکاء کے نام ان کو پیشگی طور پر روانہ کر دیا گیا۔ ہر آدمی سے یہ درخواست کی گئی کہ وہ تمام مقالات پڑھ کر آئے۔

اجتماع میں صاحب مقالہ نے اپنا مقالہ پڑھ کر نہیں سنایا بلکہ ہر مقالہ کا ایک رسپانڈنٹ (Respondent) تھا۔ کسی مقالہ کے بارہ میں سب سے پہلے یہی رسپانڈنٹ بولتا تھا۔ وہ تنقیدی انداز میں مقالہ پر تقریر کرتا تھا۔ رسپانڈنٹ کی تقریر کے بعد عمومی تبادلۂ خیال ہوتا تھا۔ آخر

میں مقالہ نگار تمام اعتراضات کی روشنی میں اپنا نقطہ نظر بیان کرتا تھا اور اعتراضات کا جواب دیتا تھا۔

میرے مقالہ کے رسپانڈنٹ ڈاکٹر آنند اسپنسر تھے۔ اور خود مجھ کو ڈاکٹر راجندر ورما کے مقالہ کا رسپانڈنٹ بنایا گیا تھا۔ اگلے صفحہ پر ایک فہرست دی جا رہی ہے۔ اس سے اندازہ ہوگا کہ کانفرنس میں کتنے مقالہ نگار تھے اور کس شخص کو کس مقالہ نگار کا رسپانڈنٹ بنایا گیا تھا۔

کانفرنس میں ایک صاحب نے گاندھی فلسفہ پر مقالہ پیش کیا۔ سوالات کا جواب دیتے ہوئے انھوں نے گاندھی فلم کا ایک واقعہ بیان کیا۔ انھوں نے کہا کہ میں نے اس فلم کو پندرہ بار دیکھا ہے اور میں سمجھتا ہوں کہ یہ واقعہ گاندھیائی فلسفہ کو بہت خوبی کے ساتھ بتاتا ہے۔ انھوں نے بتایا کہ ۱۹۴۷ میں جب دونوں طرف مارکاٹ ہو رہی تھی۔ گاندھی جی نے برت رکھا۔ انھوں نے اعلان کیا کہ جب تک مارکاٹ ختم نہیں ہوگی میں اپنا برت نہیں توڑوں گا۔ خواہ میں اسی حال میں مرجاؤں اس دوران طرح طرح کے لوگ گاندھی جی سے ملنے کے لیے آئے۔ ان میں سے ایک ہندو نوجوان بھی تھا۔ گاندھی جی کے برت نے اس کے ضمیر کو جگا دیا تھا۔ اس نے آکر کہا کہ باپو جی، مجھے ایسا لگتا ہے میں نرک میں جاؤں گا۔ کیوں کہ میں نے ایک مسلمان بچہ کو مارا ہے۔ گاندھی جی نے جواب دیا کہ تم نرک میں جانے سے بچ سکتے ہو۔ تم ایسا کرو کہ ایک یتیم مسلمان بچہ کو لے کر اس کی پرورش کرو اور اس کو ایک مسلمان کی حیثیت سے پال کر بڑا کرو:

and raise him as a Muslim.

مقرر نے کہا کہ یہ واقعہ گاندھی جی کے فلسفہ کو بہت خوبی کے ساتھ بتا رہا ہے۔

کانفرنس کے شرکا میں ایک خصوصی شخصیت ڈاکٹر شیشاگری راؤ کی تھی۔ وہ کولار (کرناٹک) کے باشندے ہیں۔ مگر عرصہ سے امریکہ میں رہ رہے ہیں۔ وہاں وہ ایک یونیورسٹی میں پروفیسر ہیں۔ موجودہ کانفرنس کی کئی نشستوں میں انھوں نے صدارت کا فریضہ انجام دیا۔

ایک بار اتفاقاً ختنہ کا ذکر آگیا۔ ایک صاحب نے کہا کہ ہر مذہب میں کچھ چیزیں ایسی ہیں جو سمجھ سے بالاتر ہیں۔ انھیں میں سے اسلام کا ختنہ کا طریقہ بھی ہے۔ ڈاکٹر شیشاگری راؤ



CWR

Council
For the World's
Religions

COUNCIL FOR THE WORLD'S RELIGIONS

"Religious Harmony: Problems and Possibilities"
Bangalore, India

June 26 - 30, 1986

BANGALORE CONFERENCE
Agenda Supplement

| Session | Author | Respondent |
|---|---|---|
| I | Ali, Syed Ausaf | Umarani, R. I. |
| II | Bhaskar, Bhagchandra Jain | Ramamurthy, A. |
| III | Chirappanath, Antony K | Bryant, M. Darrol |
| IV | Devadoss, T. S. | Verma, Rajendra D. |
| V | Dhalla, Homi B. | Singh, Avtar |
| VI | Kareem, A. Abdul | Tulpule, S. G. |
| VII | Khan, M. Wahiduddin | Spencer, Anand |
| VIII | Mahadevappa, N. G. | Talib, G. S. |
| IX | Ramamurthy, A. | Singh, Wazir |
| X | Rothermund, Indira | Mahadaveppa, N. G. |
| XI | Sarmadee, Shahab | Devadoss, T. S. |
| XII | Singh, Avtar | Chirappanath, Antony |
| XIII | Singh, Wazir | Ali, Syed Ausaf |
| XIV | Spencer, Anand | Kareem, A. Abdul |
| XV | Talib, G. S. | Rothermund, Indira |
| XVI | Tulpule, S. G. | Sarmadee, Shahab |
| XVII | Umarani, R. I. | Dhalla, Homi B. |
| XVIII | Verma, Rajendra D. | Khan, M. Wahiduddin |

اس گفتگو کو سن رہے تھے۔ بظاہر وہ سمجھ نہ سکے کہ "ختنہ" کیا چیز ہے۔ تاہم کچھ دیر کے بعد انھوں نے سمجھ لیا۔ انھوں نے کہا: آپ کی مراد غالباً Circumcision سے ہے۔ کہا گیا کہ ہاں۔ انھوں نے کہا کہ یہ تو بہت عمدہ چیز ہے۔ میں نے خود اپنا ختنہ کرایا ہے۔ صحت کے اعتبار سے یہ طریقہ نہایت عمدہ ہے۔ اور مجھے معلوم ہے کہ بہت سے لوگ مسلمان نہ ہوتے ہوئے بھی ختنہ کرالیتے ہیں۔ ڈاکٹر شیشاگری کی زبان سے یہ بات سن کر سب لوگ چپ ہو گئے۔

پارسی مذہب کے نمائندہ (ڈاکٹر ودمی دھلا) نے کہا کہ پارسی مذہب ایک غیر تبلیغی مذہب ہے۔ پارسیوں کا خیال ہے کہ اگر ہم دوسروں کا مذہب بدل کر انھیں اپنے مذہب میں داخل کریں تو اس سے ہمارے مذہب کی (Purity) متاثر ہو جائے گی۔ اس طرح پارسی مذہب واحد مذہب ہے جو سماج کو غیر ضروری جھگڑوں سے بچاتا ہے۔ انھوں نے مزید کہا کہ پارسی مذہب نے پارسیوں کے اندر غیر معمولی تعمیری استعداد پیدا کی ہے۔ ہندستان میں مذہبی تشدد نہ ہونے کی وجہ سے یہاں پارسیوں کو موقع ملا اور انھوں نے ملک کی تعمیر و ترقی میں زبردست حصہ لیا۔ اس کے برعکس ایران میں بھی کچھ پارسی ہیں مگر وہاں مسلمانوں کے مذہبی تشدد کی وجہ سے پارسی ملکی خدمت کا کوئی نمایاں کام نہ کر سکے۔

ہندو مذہب کے نمائندہ نے کہا کہ "انسانی اخوت سب سے زیادہ ہندوازم کے ذریعہ پیدا ہو سکتی ہے۔ کیوں کہ ہندوازم وحدت حقیقت میں یقین رکھتا ہے۔ جب کہ دوسرے کئی مذاہب ثنویت کو مانتے ہیں۔" اس طرح ہر مذہبی گروہ نے بطور خود ایک معیار بنا رکھا ہے۔ اور اس معیار کے خانہ میں اپنے آپ کو رکھ کر خوش ہیں کہ ہمارا مذہب سب سے زیادہ اعلیٰ مذہب ہے۔ مسلمانوں کا حال بھی اس معاملہ میں کچھ مختلف نہیں۔ انھوں نے بھی اپنے حسب حال کچھ معیار تلاش کر لیے ہیں اور یہ عقیدہ بنا کر خوش ہیں کہ ہمارا مذہب سب سے افضل مذہب ہے ـــــــ ہر ایک صرف اپنی بڑائی کو پا کر نازاں ہے۔ خدا کی بڑائی کو پا کر سرشار ہونے والا کوئی نہیں۔

اس سفر کے دوران بہت سی دل چسپ ملاقاتیں ہوئیں۔

ایک غیر مسلم اسکالر سے میں نے کہا کہ اصلاً تمام مذاہب ایک ہی تھے۔ مگر بعد کے زمانوں

میں جو بگاڑ ہوا۔ اس نے اصلی مذہبی تعلیمات کو کچھ سے کچھ کر دیا۔ مثلاً انسان کے مقام کو لیجیے ہندو عقائد میں انسان کو نیچی ذات اور اونچی ذات میں تقسیم کر دیا گیا ہے۔ عیسائیت میں سارے انسان پیدائشی گنہ گار ہیں۔ یہودیت میں خدا کا سارا انعام و اکرام ایک خاص نسل (بنی اسرائیل) کے لیے مخصوص ہے۔ مگر اسلام محفوظ مذہب ہے۔ اس لیے اسلام میں کوئی ایسی چیز نہیں۔ انھوں نے اعتراف کرتے ہوئے کہا کہ انسان کا احترام جو اسلام میں ہے وہ کسی اور مذہب میں نہیں پایا جاتا۔

ایک ہندو پروفیسر سے توحید کے موضوع پر بات ہو رہی تھی۔ انھوں نے کہا کہ توحید کا تصور صرف اسلام کی خصوصیت نہیں۔ توحید کا تصور ویدوں اور اپنشدوں میں بھی موجود ہے میں نے کہا کہ میری معلومات کے مطابق یہ بات صحیح نہیں۔ اسلام میں خدا کا تصور یہ ہے کہ وہ ہم سے الگ ایک مستقل ہستی رکھتا ہے۔ جب کہ ویدوں کا تصور خدا، ہندو شارحین کے مطابق " ادویت واد " ہے۔ یعنی یہ کہ خدا اور دوسری موجودات سب کے سب ایک ہی حقیقت کے مختلف مظاہر ہیں۔ جب کہ اسلام میں خالق الگ ہے اور مخلوق الگ۔

میں نے کہا کہ ایک بار میں دہلی کے ایک اجتماع میں ایک ہندو عالم کی تقریر سن رہا تھا۔ جو اسی خاص موضوع پر تھی۔ انھوں نے ہندو عقیدۂ خدا کو واضح کرتے ہوئے کہا:

سو دیر از نو ڈفرنس بٹوین جی اُو ڈی اینڈ ڈی اُو جی

مذکورہ ہندو پروفیسر یہ سن کر مسکرائے اور خاموش ہو گیے۔ بظاہر ان کی خاموشی اس بات کا اعتراف تھی کہ آپ جو بات کہہ رہے ہیں وہ بطور واقعہ درست ہے۔

ڈاکٹر مہندر سنگھ (ڈائرکٹر گرونانک فاؤنڈیشن نئی دہلی) سے اس موضوع پر گفتگو ہوئی کہ بابا گرونانک کے یہاں وحدانیت کا جو تصور پایا جاتا ہے اس کا ماخذ کیا ہے۔ میں نے کہا کہ آج کل کچھ اسکالر یہ ثابت کرنے کی کوشش کر رہے ہیں کہ اس کا ماخذ وید اور اپنشد ہیں۔ مگر خالص علمی اعتبار سے یہ درست نہیں۔ میں نے کہا کہ گرونانک کے یہاں واضح طور پر توحید (Monotheism) کا تصور ہے، جب کہ وید اور اپنشد میں جو چیز پائی جاتی ہے وہ وحدت وجود (Monism) ہے۔ اس لیے گرونانک کا وحدانیت کا عقیدہ اسلام سے ماخوذ ہو سکتا ہے، وہ

اپنشد سے ماخوذ نہیں ہو سکتا۔ ڈاکٹر مہندر سنگھ نے میری بات سن کر کہا :

I agree with your opinion.

سردار جوگند رسنگھ نے فلسفہ میں ایم اے کیا ہے۔ ان کا خاص موضوع مذاہب کا تقابلی مطالعہ ہے۔ پہلے وہ ایک سرکاری ملازمت میں تھے۔ ریٹائر ہونے کے بعد اب وہ ایک انگریزی ماہنامہ کے ایڈیٹر ہیں۔ ان سے موجودہ سماجی بگاڑ پر گفتگو ہوئی۔ میں نے کہا کہ اس عمومی بگاڑ کو قانون سازی کے ذریعہ ختم نہیں کیا جا سکتا۔ یہ بگاڑ مزاجوں کے بگاڑ سے آیا ہے اور مزاجوں کی اصلاح سے ہی اس کا خاتمہ ہو سکتا ہے۔ گہرائی کے ساتھ دیکھئے تو اس بگاڑ کا خاص سبب یہ ہے کہ لوگوں کے اندر سے جواب دہی (Accountability) کا احساس ختم ہو گیا ہے، اب اصلاح کی واحد شکل یہ ہے کہ لوگوں کے اندر دوبارہ یہ احساس پیدا کیا جائے کہ وہ ایک ایسی دنیا میں ہیں جہاں بالآخر انھیں اپنے اعمال کے لیے جواب دہ ہونا ہے۔ سردار جوگندر سنگھ نے اس نقطہ نظر سے اتفاق کیا۔

پروفیسر وزیر سنگھ (پٹیالہ یونیورسٹی) سے ملاقات ہوئی۔ گفتگو کے دوران انھوں نے بتایا کہ پنجاب میں موجودہ گڑبڑ کے باوجود گیہوں کی پیداوار پچھلے سالوں سے زیادہ ہوئی ہے یہ سکھ قوم کی انوکھی خصوصیت ہے کہ ایک طرف وہ تشدد میں جنون کی حد تک پہونچ گیے ہیں۔ دوسری طرف وہ اپنے کھیتوں اور فارموں پر کام کر کے بدستور زبردست پیداوار حاصل کر رہے ہیں۔ تاہم پروفیسر وزیر سنگھ نے تسلیم کیا کہ صنعتی پیداوار میں فرق پڑا ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ صنعت کو چلانے کے لیے باہر کے افراد بھی درکار ہوتے ہیں اور موجودہ گڑبڑ کی وجہ سے باہر کے لوگوں کی آمد پر کافی اثر پڑا ہے۔

ایک غیر مسلم اسکالر نے بڑے زور وشور کے ساتھ یہ نظریہ پیش کیا کہ ہم کو ہر مذہب کا احترام کرنا چاہیے۔ حتی کہ ہمیں یقین کرنا چاہیے کہ ہر مذہب میں سچائی ہے۔ اس کے بعد ۲۷ جون کو جمعہ کا دن تھا۔ میں دوپہر کو ہوٹل سے نکل کر مسجد کے لیے روانہ ہوا تو اتفاق سے مذکورہ اسکالر مل گیے۔ جب میں نے بتایا کہ مسجد میں نماز کے لیے جارہا ہوں تو ان کی زبان سے نکلا :

کیا مسجد ہی میں خدا ہے، یہاں خدا نہیں۔

میں نے کہا کہ آپ حضرات اپنی باتوں میں سنجیدہ نہیں ہیں۔ ورنہ آپ اس کی حقیقت
بہ آسانی سمجھ سکتے ہیں۔ مسجد میں باجماعت نماز اس لیے ادا نہیں کی جاتی کہ وہاں خدا ہے۔
اس کی وجہ یہ ہے کہ اجتماعی عبادت کے لیے کوئی نہ کوئی مشترک جگہ مقرر کرنی ہوگی۔ جیسے
اپنی کانفرنس کے لیے آپ نے ایک ہال کو مخصوص کیا ہے۔ اگر ایک ہال متعین نہ کیا جائے
تو مشترک اجتماع کیسے ہو سکتا ہے۔

اس زمانہ کا ایک عجیب مسئلہ تخصص (Specialization) ہے۔ اس کا نتیجہ یہ ہے
کہ ہر عالم صرف "جزء" کا عالم ہے۔ "کل" کا کوئی عالم نہیں۔ اس کی توجیہہ یہ کی جاتی
ہے کہ کل کا علم بے حد مشکل ہے، مگر حقیقت یہ ہے کہ جزء کا علم اس سے بھی زیادہ مشکل ہے۔
کیوں کہ ہر جزء اپنے کُل سے اس طرح وابستہ ہوتا ہے کہ جزء اور کل کے درمیان نسبت کو
جانے بغیر تنہا جزء کو سمجھنا بے حد دشوار ہے۔

میں ایک سکھ اسکالر سے ملا۔ ان سے میں سکھ مذہب کی بعض بنیادی باتوں پر تبادلۂ خیال
کرنا چاہتا تھا۔ انھوں نے کہا کہ میں نے سکھ ہسٹری پر اسپشلائز کیا ہے، اس لیے میں آپ کے
سوالات کا جواب نہ دے سکوں گا۔ اس کے بعد میں دوسرے سکھ پروفیسر سے ملا۔ انھوں نے کہا کہ
میں سکھ فلاسفی کا طالب علم ہوں۔ اور آپ کے سوالات کا تعلق سکھ تھیالوجی سے ہے۔ اس لیے
میں اس پر گفتگو کے لیے زیادہ موزوں نہیں۔ پھر میں نے کہا کہ کسی ایسے شخص کا نام بتائیے جو
سکھ تھیالوجی پر اکسپرٹ کی حیثیت رکھتا ہو۔ انھوں نے کچھ دیر سوچا۔ اس کے بعد ایک سکھ عالم
کا نام لیا اور کہا: "وہ سکھ تھیالوجی کے مستند عالم ہیں"۔ میں ان سے مذکورہ بزرگ کا پتہ پوچھنے
والا تھا کہ انھوں نے کہا "مگر افسوس کہ ان کا انتقال ہو چکا ہے"۔

ایک مرتبہ میں ہوٹل میں چپ چاپ بیٹھا ہوا تھا۔ ایک پروفیسر مجھ کو کئی بار اس طرح
خاموشی کی حالت میں دیکھ چکے تھے۔ انھوں نے مسکراتے ہوئے کہا:

You are observing what is called in Buddhism 'thundering silence'.

آپ اس حالت میں ہیں جس کو بدھزم میں پُرشور خاموشی کہا جاتا ہے۔

امریکہ کے ایک اعلیٰ تعلیم یافتہ شخص سے ملاقات ہوئی۔ ان کا نام اسٹیو سکلر ہے۔

(Steve Sklar) ہے۔ وہ اسلام سے متاثر تھے مگر وہ موجودہ زمانہ کے مسلم رہنماؤں سے سخت نالاں تھے۔ گفتگو کے دوران انھوں نے کئی مشہور مسلم مصنفین کے نام لیے اور کہا کہ میں نے ان کی کتابوں کے انگریزی ترجمے پڑھے ہیں۔ مگر یہ کتابیں مجھے دعوتی نقطہ نظر سے کوڑا (Rubbish) معلوم ہوئیں۔

میں نے پوچھا کہ ان کتابوں کے بارہ میں آپ کی اتنی سخت رائے کیوں ہے۔ اس کے جواب میں انھوں نے کئی باتیں بتائیں۔ انھوں نے کہا کہ ان کتابوں میں اکثر اسلام کا مقابلہ مغربی تہذیب سے کیا جاتا ہے۔ میں مغربی تہذیب کا وکیل نہیں ہوں۔ مگر اس میں شک نہیں کہ ان لوگوں نے تقابل کا جو طریقہ اختیار کیا ہے وہ سراسر غیر علمی ہے۔ مثلاً ان کتابوں میں عام طور پر آئیڈیل کا تقابل پریکٹس سے کیا گیا ہے۔ اسلام کی نمائندگی کے لیے تو قرآن و حدیث کا کوئی اقتباس لے لیا گیا ہے۔ اور مغرب کی نمائندگی کے لیے اس کا کوئی عملی واقعہ پیش کیا گیا ہے۔ یہ برابری کا تقابل نہیں۔

آپ کو تقابل کرنا ہے تو آئیڈیل کا تقابل آئیڈیل سے اور پریکٹس کا تقابل پریکٹس سے کیجیے۔ مثلاً اسلام میں حقوق انسانی کو بتانے کے لیے اگر آپ خطبہ حجۃ الوداع کے الفاظ پیش کر رہے ہیں تو مغرب میں حقوق انسانی کے تصور کو بتانے کے لیے اقوام متحدہ کا چارٹر پیش کیجیے۔

انھوں نے کہا کہ ان کتابوں میں اگر کہیں عمل کا تقابل عمل سے ہے تو وہاں بھی ایک غلط قسم کی تعمیم (Generalization) پائی جاتی ہے۔ وہاں یہ کیا گیا ہے کہ اسلام کی تاریخ سے تو ایک اچھا واقعہ چن لیا گیا ہے اور اس کو اسلام کی عمومی حالت بتایا گیا ہے۔ دوسری طرف مغربی معاشرہ سے ایک برا واقعہ تلاش کر کے لیا گیا ہے اور اس کو اس طرح پیش کیا گیا ہے گویا یہی مغرب کی عام حالت ہو۔ حالاں کہ یہ دونوں ہی باتیں واقعہ کے خلاف ہیں۔

انھوں نے الرسالہ (انگریزی) کے کچھ شمارے دیکھے۔ انھوں نے اس کو بہت پسند کیا۔ انھوں نے کہا کہ جس انداز میں آپ اسلام کو پیش کر رہے ہیں اگر اس انداز میں اسلام کو اہل مغرب کے سامنے لایا جائے تو مجھے یقین ہے کہ وہ ضرور ان کو متاثر کرے گا۔

ڈاکٹر اوصاف علی صاحب خالص علمی مزاج کے آدمی ہیں۔ مطالعہ وسیع ہے اور انگریزی پر بخوبی قدرت حاصل ہے۔ ان سے بہت دل چسپ ملاقاتیں ہوئیں۔ انھوں نے بتایا کہ امریکہ میں ایک کتاب الکلام کے بارہ میں چھپی ہے جس کا نام ہے:

The Philosophy of Kalam

اس کے مصنف پروفیسر وولف سن (Prof. Wolfson) ہیں۔ حال میں بڑھاپے کی عمر میں ان کا انتقال ہوگیا۔ مذکورہ کتاب کی تیاری میں انھوں نے بیس سال گزار دیئے۔ امریکہ کی ایک یونیورسٹی اس سلسلہ میں انھیں مالیات فراہم کر رہی تھی چنانچہ اس نے ۲۰ سال میں تقریباً تین کرور روپے انھیں دیئے۔

پروفیسر وولف سن رات دن تحقیق اور مطالعہ میں مصروف رہتے تھے۔ ایک بار ان کا ایک دوست ان کے کمرے میں آیا۔ اس نے محسوس کیا کہ کمرہ میں بو آرہی ہے۔ اس نے پروفیسر موصوف سے پوچھا: کیا آپ اپنے کمرہ کی صفائی نہیں کراتے۔ انھوں نے کہا نہیں۔ دوست نے دوبارہ پوچھا کہ کیوں۔ انھوں نے جواب دیا، تم دیکھتے ہو یہاں کس طرح میرے کاغذات پھیلے ہوئے ہیں۔ مجھے اندیشہ رہتا ہے کہ صفائی کرنے والی خاتون آئے گی تو میرے کاغذات اِدھر اُدھر کر دے گی۔ میرا ذہن ڈسٹرب ہوجائے گا۔

ایک بار تلفظ کے فرق کی بات ہو رہی تھی۔ ڈاکٹر اوصاف علی صاحب نے اس سلسلہ میں کئی دل چسپ واقعات بتائے۔ وہ حج کے سلسلے میں عرب گیے ہوئے تھے۔ ایک بار سفر کرتے ہوئے پیچھے کی گاڑی کے ڈرائیور نے چلا کر کہا: گَدِم گلیل۔ وہ عربی زبان جانتے ہیں مگر ان کی سمجھ میں نہ آیا کہ کہنے والا کیا کہہ رہا ہے۔ پوچھنے پر ان کے ساتھی نے کہا کہ وہ کہہ رہا ہے: قَدِّم قلیل (تھوڑا آگے بڑھو) اسی طرح ان کے یہاں ایک امریکن آئے۔ ایک ہندستانی نے ان سے بات کرتے ہوئے "ماس کیٹو" کا لفظ استعمال کیا۔ امریکی پروفیسر کی سمجھ میں یہ لفظ نہ آسکا۔ اس کے بعد ڈاکٹر اوصاف علی نے امریکی لہجے میں کہا کہ وہ کہہ رہے ہیں "مس کی ٹو"، تب وہ سمجھا کہ ہندستانی آدمی کی مراد مچھر سے تھی۔

ڈاکٹر نراد چودھری لندن میں رہتے ہیں اور ہندستان کے زبردست ناقد ہیں۔

اوصاف علی صاحب سے ان کی بار بار ملاقات ہو چکی ہے۔ میں نے پوچھا کہ نزاد چودھری میں یہ منفی ذہن کیسے پیدا ہوا۔ انھوں نے بتایا کہ اس سے پہلے نزاد چودھری ہندستان میں تھے۔ یہاں وہ آل انڈیا ریڈیو میں کام کر رہے تھے۔ مگر وہ "نیوز ریڈر" سے زیادہ ترقی نہ کر سکے۔ ان کو نہ پروموشن مل سکا اور نہ ریڈیو میں کوئی بڑا عہدہ۔ چنانچہ وہ ہندستان چھوڑ کر لندن چلے گئے ——— یہ ایک مثال ہے جو بتاتی ہے کہ کس طرح آدمی ذاتی شکایت کو قومی شکایت بنا لیتا ہے۔

انڈین اکسپریس کے بنگلور اڈیشن (۳۰ جون ۱۹۸۶) میں ایک دل چسپ رپورٹ پڑھی اس کا عنوان تھا شیر کی کہانی (Tiger Story) ایک ملکی خبر رساں ایجنسی نے شموگا کی ڈیٹ لائن کے ساتھ ایک خبر نشر کی جو تمام اخبارات میں نمایاں طور پر چھپی۔ یہ ایک شخص (عطار اللہ) کی بہادری کی داستان تھی۔ خبر میں بتایا گیا تھا کہ ۱۸ جون ۱۹۸۶ کو سولہ سالہ عطار اللہ شموگا کے ایک گاؤں، ہسور کے پاس سے گزر رہا تھا۔ اچانک ایک شیر برآمد ہوا اور اس نے عطار اللہ کے دوستوں پر حملہ کر دیا۔ عطار اللہ اگرچہ اس مقابلہ میں زخمی ہو گیا مگر اس نے شیر سے لڑکر اسے بھگا دیا اور اب وہ اسپتال میں داخل ہے۔

شموگا کے ایک نامہ نگار مسٹر ارن اس کا قصہ بتاتے ہوئے لکھتے ہیں :

This correspondent who was cursing himself for having missed out on a good story, wanted to verify the story from the authorities concerned.

یہ نامہ نگار اپنے کو بُرا بھلا کہہ رہا تھا کہ وہ اتنی اچھی کہانی کی رپورٹ نہ کر سکا۔ اس نے چاہا کہ متعلقہ ذمہ داروں سے اس کی تصدیق حاصل کرے۔ چنانچہ مسٹر ارن نے مسٹر لکشمن کنزرویٹر آف فارسٹس) کو ٹیلی فون کیا۔ انھوں نے کہا کہ مجھے ایسے کسی واقعہ کا علم نہیں۔ اس کے بعد انھوں نے مسٹر بی کے سنگھ (ڈپٹی کنزرویٹر) کو ٹیلی فون کیا۔ انھوں نے بتایا کہ میں نے یہاں ایسی کوئی خبر نہیں سنی۔ البتہ دہلی کے اخبار میں پڑھ کر وہاں سے میرے ایک دوست نے مجھے ٹیلی فون کیا تھا۔ اس کے بعد میں نے تحقیق کی تو معلوم ہوا کہ قصہ صرف یہ ہے کہ مذکورہ عطار اللہ اور اس کے دوست ہسور کے علاقہ سے شام کے وقت گزر رہے تھے کہ ایک جنگلی کتا نکل کر

حملہ آور ہوا۔ اس کو دیکھ کر عطاء اللہ نے شور وغل کیا تو کتا بھاگ گیا۔ ایک بچہ کو معمولی زخم آیا ــــــــ کتے کی کہانی شیر کی کہانی بن گئی۔

قدیم زمانہ کے "بزرگوں" کے بارہ میں جو طرح طرح کے کراماتی قصے مشہور ہیں ان کی حقیقت بس یہی ہے۔ لوگوں کی عجوبہ پسندی نے ایک معمولی واقعہ کو عجیب وغریب کرشمہ بنا کر مشہور کر دیا۔ اس زمانے میں تحقیق کے ذرائع نہ تھے۔ اس لیے قصہ یک طرفہ طور پر پھیلتا رہا۔ یہاں تک کہ ایک مدت گزرنے کے بعد وہ مقدس بن گیا۔ اور یہ امکان ہی باقی نہ رہا کہ کوئی شخص اس کی تحقیق کرے اور کوئی ہو جو اس کی تحقیق پر دھیان دے۔

۲۹ جون کی شام تک مسلسل مشغولیت رہی۔ البتہ ۳۰ جون کو صبح سے دوپہر تک خالی تھا۔ چنانچہ ۳۰ جون کو شہر کے بہت سے لوگ ملنے کے لیے آگئے۔ یہ شہر کے معزز اور تعلیم یافتہ لوگ تھے۔ کئی گھنٹہ تک ان لوگوں سے گفتگو ہوتی رہی۔ ان لوگوں نے چاہا کہ میں مزید چند دن بنگلور میں رکوں اور یہاں شہر میں خطابات کے پروگرام رکھے جائیں۔ مگر میرے پاس رکنے کا موقع نہیں تھا۔ اس لیے میں معذرت کر کے ۳۰ جون کی شام کو دہلی واپس آگیا۔

ایک صاحب نے کہا کہ الرسالہ میں اعراض پر بہت زیادہ زور دیا جاتا ہے۔ اگر ہم اعراض کی پالیسی پر چلیں تو فریق ثانی دلیر ہو جائے گا۔ اور پہلے سے بھی زیادہ فساد کرے گا۔ میں نے کہا کہ اعراض کا حکم تو خود خدا نے دیا ہے، پھر آپ کو اعتراض خدا پر کرنا چاہیے نہ کہ میرے اوپر۔

میں نے کہا کہ اعراض کا مقصد فساد کو ختم کرنا ہے نہ کہ فساد کو بڑھانا۔ ایک صحابی نے آخر عمر میں اپنے لڑکے کو نصیحت کی تو انھوں نے جو باتیں کہیں ان میں سے ایک یہ تھی کہ: جو شخص نادان کے چھوٹے شر کو برداشت نہیں کرے گا اس کو نادان کے بڑے شر کو برداشت کرنا پڑے گا۔ (من لا یرضی بالقلیل مما یاتی بہ السفیہ یرضی بالکثیر)

صحابی کی اس نصیحت کی روشنی میں غور کیجیے تو مسلمانوں کی سوچ اس کے مقابلہ میں بالکل الٹی ہو گئی ہے۔ صحابی تو یہ کہہ رہے ہیں کہ فسادی کی چھوٹی شرارت کو برداشت کرلو

توتم اس کی بڑی شرارت سے بچ جاؤ گے ، اس کے برعکس مسلمانوں کا یہ کہنا ہے کہ فسادی کی چھوٹی شرارت کو برداشت نہ کرو ورنہ وہ تمہارے ساتھ بڑی شرارت کرے گا۔ کوئی شخص یہ کہے کہ اصحاب رسول باتوں کو نہیں سمجھتے تھے تو تمام مسلمان اس سے لڑ جائیں گے مسلمان خود اپنی روش سے اصحاب پر یہی الزام عاید کر رہے ہیں ۔

بنگلور میں الرسالہ (اردو ، انگریزی ) کافی تعداد میں آرہا ہے۔ تاج محمد صاحب نے بتایا کہ بنگلور سے کئی اردو اخبار نکلتے ہیں اور وہ اکثر الرسالہ کے مضامین حوالہ کے ساتھ چھاپتے ہیں ۔ وہ اپنے ساتھ دو تازہ اخبار لائے تھے۔ ایک روزنامہ پاسبان (۱۹ جون ۱۹۸۶) تھا جس نے الرسالہ کا ایک مضمون (کھال بولے گی) حوالہ کے ساتھ شائع کیا تھا۔ دوسرے ، ہفت روزہ تکبیر (۲۷ جون ) جس میں صفحہ ۶ پر الرسالہ کا ایک مضمون حوالہ کے ساتھ چھپا ہوا تھا ۔

۱۔ مولانا افاضل الدین ندوی (دارنگ) نے اطلاع دی ہے کہ انھوں نے "انسان اپنے آپ کو پہچان" کا آسامی زبان میں ترجمہ کیا ہے اور اس کو چھپوا کر آسامی بولنے والوں کے درمیان پھیلا رہے ہیں۔ آئندہ وہ مزید کتابوں کا ترجمہ آسامی زبان میں شائع کرنا چاہتے ہیں۔

۲۔ جمشید پور میں ۷ نومبر سے ۱۶ نومبر ۱۹۸۶ تک کتابوں کی نمائش ہوئی۔ اس نمائش کا اہتمام ٹیگور سوسائٹی نے کیا تھا۔ اس موقع پر "آزاد کتاب گھر" کی طرف سے اسلامی مرکز کی کتابوں کا اسٹال بھی لگایا۔

۳۔ ۳۰ اکتوبر ۱۹۸۶ کو نئی دہلی میں تعلیم یافتہ لوگوں کا ایک اجتماع تھا۔ اس میں ہندو اور مسلم دونوں شریک تھے۔ صدر اسلامی مرکز نے اس موقع پر ایک تقریر میں بتایا کہ مذہب اور روحانیت کیا ہے اور مذہبی یا روحانی آدمی ہونے کی پہچان کیا ہے۔

۴۔ ۱۵ نومبر ۱۹۸۶ کی شام کو نئی دہلی (رابرٹ اسکوئر) میں تعلیم یافتہ مسلمانوں کا ایک اجتماع ہوا۔ صدر اسلامی مرکز نے اس موقع پر ایک تقریر کی۔ تقریر کا موضوع سیرت رسول تھا۔ تقریر میں سیرت کے واقعات کے ذریعہ بتایا گیا کہ سیرت کی روشنی میں موجودہ زمانہ کے مسلمانوں کے لیے کیا رہنمائی ملتی ہے۔

۵۔ الرسالہ کیسٹ ابتداءً ماہانہ کیسٹ کے طور پر شروع کیا گیا تھا۔ مگر بعد کو ماہانہ بنیاد پر اس کا التزام باقی نہ رہ سکا۔ اب کیسٹ کا سلسلہ غیر ماہانہ بنیادوں پر چلانے کا فیصلہ کیا گیا ہے۔ ساتواں کیسٹ اس وقت زیر تیاری ہے۔

۶۔ اسلامک کلچرل سوسائٹی (دہلی) کے زیر اہتمام جامع مسجد دہلی کے علاقہ میں سیرت النبی کا ایک جلسہ ہوا۔ اس میں صدر اسلامی مرکز کو خصوصی مقرر کی حیثیت سے بلایا گیا تھا۔ انھوں نے اس جلسہ میں تقریباً ایک گھنٹہ کی تقریر کی۔ تقریر کا موضوع تھا: سیرت کا پیغام عصر حاضر کے نام۔ یہ جلسہ ۱۵ نومبر ۱۹۸۶ (۱۲ ربیع الاول ۱۴۰۷ھ) کو ہوا۔ اس میں دہلی کے مسلمانوں کے علاوہ کچھ غیر مسلم صاحبان بھی شریک ہوئے۔

۷۔ الرسالہ میں اعلان کیا گیا ہے کہ لوگ تحفہ کے طور پر الرسالہ (اردو اور انگریزی) کو اپنے عزیزوں اور دوستوں کے نام جاری کرائیں۔ اس سلسلہ میں تقریباً روزانہ ڈاک سے ایسے خطوط موصول ہو رہے ہیں جن میں لوگ پتے بھیجتے ہیں اور لکھتے ہیں کہ ان کی طرف سے الرسالہ ان پتوں پر جاری کر دیا جائے۔ یہاں نمونہ کے طور پر اس قسم کا ایک خط نقل کیا جاتا ہے :

Kindly find enclosed postal orders for Rs. 96/- for one year subscription renewal of 'Al-Risala' for my wife Dr. Kanak Bhargava, Ellesmore, Nainital, and the balance Rs. 48/- is towards a one year gift subscription for: Mr S M Arif, Arif Castles, Nainital.
Kindly do the needful in the matter.
Raj Kumar Ranjit Bhargava, Newal Kishore Residence,
75-Hazratganj, Lucknow-226 001

۸۔ سپریم کورٹ کے سابق چیف جسٹس مسٹر چندر اچوڑ جنھوں نے شاہ بانو کے مشہور کیس میں فیصلہ دیا تھا، ان کی ایک تقریر اس بارہ میں دہلی میں ہوئی اور اخبارات میں شائع ہوئی۔ اس سلسلہ میں صدر اسلامی مرکز نے اپنا ایک خط انگریزی اخبار ہندستان ٹائمس (۲۷ اکتوبر ۱۹۸۶) میں شائع کرایا۔ یہ خط مکمل طور پر اگلے صفحہ پر نقل کیا جا رہا ہے۔

۹۔ الرسالہ اکیڈمی حیدر آباد کی جانب سے الرسالہ بک اسٹال اور فری بک لائبریری کا قیام عمل میں آیا ہے۔ اس نظام کے تحت حیدر آباد میں اجتماعی مواقع پر الرسالہ اور مطبوعات اسلامی مرکز کا اسٹال لگایا جاتا ہے۔ اس کے علاوہ مطالعہ کے لیے مفت کتابوں کی فراہمی کا انتظام کیا گیا ہے۔ حیدر آباد کے اصحاب اس سلسلہ میں حسب ذیل پتہ پر رابطہ قائم فرمائیں : الرسالہ بک اسٹال اینڈ فری بک لائبریری، مکان نمبر 3-5-780/19/2 روبرو اعظم منزل شادی خانہ، کنگ کوٹھی، حیدر آباد۔ فون نمبر 231607
نیز مذکورہ فون نمبر پر مقامی خواہش مند حضرات کتابوں کا آرڈر دے سکتے ہیں۔ مطلوبہ کتابیں ان کے گھر تک پہونچا دی جائیں گی۔

# Women's status in Islam

Sir,— Addressing the Bar Council of India convention recently on the Uniform Civil Code, former Supreme Court Chief Justice Y.V. Chandrachud reportedly confessed to having "gone out of his way" to invoke Article 44 in the judgement in the Shah Bano case to remind the Government of its constitutional allegations to implement a uniform civil code in the country. But he has yet to offer one more apology. It concerns the remark he made in his judgement on the status of women in Islam—a remark in which he has likewise "gone out of his way" considering that it indisputably casts aspersions on Islam itself.

He alleged that women had "traditionally" been subjected to unjust treatment and that the "fatal point in Islam is the degradation of women". To support this he quoted Manu's dictum that woman did not "deserve independence" along with an observation allegedly made by the Prophet of Islam that "woman was made from a crooked rib and if you try to bend it straight it will break, therefore, treat your wives kindly". While Manu's dictum bears out his statement, I must point out that he has badly misquoted the Prophet. Nowhere in the Hadith (Prophet's sayings) is it stated that woman was made from a crooked rib, this being an ancient biblical version of God's creation of human life. The word 'rib' was used by the Prophet in a purely metaphorical sense and his actual words were: "Woman is like a rib, if you try to straighten her out, it will break, so treat her kindly."

Presumably the Prophet, with his understanding of human nature, had a fine intuitive grasp of the fundamental biological and psychological differences between men and women, particularly the latters' fragility and passivity—and, for this reason, found it necessary to admonish lesser men to treat their wives kindly. I fail to see how "the degradation of women" can ensue from such an injunction — Yours etc.'

WAHIDUDDIN KHAN
President,
The Islamic Centre,
C-29, Nizamuddin West,
New Delhi-110013.

Hindustan Times, 27 October 1986

# ایجنسی الرسالہ

ماہنامہ الرسالہ بیک وقت اردو اور انگریزی زبانوں میں شائع ہوتا ہے۔ اردو الرسالہ کا مقصد مسلمانوں کی اصلاح اور ذہنی تعمیر ہے۔ اور انگریزی الرسالہ کا خاص مقصد یہ ہے کہ اسلام کی بے آمیز دعوت کو عام انسانوں تک پہونچایا جائے الرسالہ کے تعمیری اور دعوتی مشن کا تقاضا ہے کہ آپ نہ صرف اس کو خود پڑھیں بلکہ اس کی ایجنسی لے کر اس کو زیادہ سے زیادہ تعداد میں دوسروں تک پہونچائیں۔ ایجنسی گویا الرسالہ کے متوقع قارئین تک اس کو مسلسل پہونچانے کا ایک بہترین درمیانی وسیلہ ہے۔

الرسالہ (اردو) کی ایجنسی لینا ملت کی ذہنی تعمیر میں حصہ لینا ہے جو آج ملت کی سب سے بڑی ضرورت ہے۔ اسی طرح الرسالہ (انگریزی) کی ایجنسی لینا اسلام کی عمومی دعوت کی مہم میں اپنے آپ کو شریک کرنا ہے جو کار نبوت ہے اور ملت کے اوپر خدا کا سب سے بڑا فریضہ ہے۔

## ایجنسی کی صورتیں

۱۔ الرسالہ (اردو یا انگریزی) کی ایجنسی کم از کم پانچ پرچوں پر دی جاتی ہے۔ کمیشن ۲۵ فی صد ہے۔ پیکنگ اور روانگی کے تمام اخراجات ادارہ الرسالہ کے ذمے ہوتے ہیں۔

۲۔ زیادہ تعداد والی ایجنسیوں کو ہر ماہ پرچے بذریعہ وی پی روانہ کیے جاتے ہیں۔

۳۔ کم تعداد کی ایجنسی کے لیے ادائگی کی دو صورتیں ہیں۔ ایک یہ کہ پرچے ہر ماہ سادہ ڈاک سے بھیجے جائیں اور صاحب ایجنسی ہر ماہ اس کی رقم بذریعہ منی آرڈر روانہ کر دے۔ دوسری صورت یہ ہے کہ چند ماہ (مثلاً تین مہینے) تک پرچے سادہ ڈاک سے بھیجے جائیں اور اس کے بعد والے مہینہ میں تمام پرچوں کی مجموعی رقم کی وی پی روانہ کی جائے۔

۴۔ صاحب استطاعت افراد کے لیے بہتر یہ ہے کہ وہ ایک سال یا چھ ماہ کی مجموعی رقم پیشگی روانہ کر دیں اور الرسالہ کی مطلوبہ تعداد ہر ماہ ان کو سادہ ڈاک سے یا رجسٹری سے بھیجی جاتی رہے۔ ختم مدت پر وہ دوبارہ اسی طرح پیشگی رقم بھیج دیں۔

۵۔ ہر ایجنسی کا ایک حوالہ نمبر ہوتا ہے۔ خط و کتابت یا منی آرڈر کی روانگی کے وقت یہ نمبر ضرور درج کیا جائے۔

### زر تعاون الرسالہ

| | |
|---|---|
| زر تعاون سالانہ | ۴۸ روپیہ |
| خصوصی تعاون سالانہ | ۲۵۰ روپیہ |

بیرونی ممالک سے

| | |
|---|---|
| ہوائی ڈاک | ۲۵ ڈالر امریکی |
| بحری ڈاک | ۱۵ ڈالر امریکی |

ڈاکٹر ثانی اثنین خاں پرنٹر پبلشر مسئول نے نیچے کے آفسٹ پرنٹرز دہلی سے چھپوا کر دفتر الرسالہ سی۔ ۲۹ نظام الدین ویسٹ نئی دہلی سے شائع کیا